**Darul ifta Darul uloom**

السلام علیکم: مشرق وسطیٰ میں درآمد شدہ مرغی کا گوشت ہاتھ سے ذبح کیاہوانہیں ہوتا لیکن ہرکوئی کھاتاہے
کیونکہ عمومی فتویٰ اس کے حلا ل ہونے کاہے اور ہرطرح کی پیکنگ پر لکھاہوتاہے کہ یہ گوشت حلا ل ہے،
کیااس طرح کاگوشت کھاناجائزہے ؟

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## الجواب حامداً ومصلیا

آجکل مختلف ملکوں میں مشینی ذبیحے کے جو فارم ہیں ان سے نکلے ہوئے مرغیوں کے گوشت کو نہ مطلقاً حلال کہا جاسکتا ہے نہ مطلقاً حرام، جن فارموں میں شرعی شرائط کا لحاظ رکھا جاتا ہو ان کی مرغیوں کا گوشت حلال ہے، اور جہاں یہ شرائط نہ پائی جائیں وہاں کے گوشت کو حلال نہیں کہا جاسکتا، ان شرائط کی تفصیل "حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب مد ظلہم" کی کتاب "احکام الذبائح" میں مذکور ہے جن کا خلاصہ یہ ہے کہ:

۱۔ جانور ذبح ہونے سے پہلے بے ہوش کرنے کے دوران مر نہ جاتا ہو بلکہ وہ ذبح ہونے تک زندہ ہو۔

۲۔ ذبح کی نسبت معقول طریقے سے کسی انسان کی طرف کی جاسکتی ہو چاہے مسلمان ہو یا کوئی اہل کتاب یہودی یا نصرانی ہو، اور عیسائیت یا یہودیت پر قائم ہو، دہریہ اور لامذہب نہ ہو۔

۳۔ ذبح کرنے والے نے ہر جانور کے ذبح کرتے وقت خالص اللہ کا نام لیا ہو۔

۴۔ جانور کے گلے کی چار رگوں میں سے کم سے کم تین کٹی ہوں۔

۵۔ بسم اللہ اور ذبح کے درمیان بہت زیادہ فاصلہ نہ ہو۔ (تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو "احکام الذبائح" مصنفہ "حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب مد ظلہم")

لہٰذا جن مرغیوں کے بارے میں صراحت کے ساتھ معلوم ہو کہ یہ ان شرائط کے مطابق ذبح کی گئی ہیں ان کا کھانا جائز ہے، اور جن کے بارے میں صراحت سے معلوم ہو کہ مذکورہ شرائط کی خلاف ورزی کی گئی ہے تو ان کا کھانا جائز نہیں۔

البتہ اگر کوئی گوشت مسلمانوں کی طرف سے حلال سرٹیفکیٹ کے ساتھ فروخت کیا جارہا ہو اور یہ تفصیل معلوم نہ ہو کہ جس فارم میں وہ ذبح کیا گیا ہے اس میں شرعی شرائط پوری ہوئی ہیں یا نہیں، تو چونکہ بکثرت غیر مسلم ممالک سے ایسا گوشت درآمد ہوتا ہے، اور بہت سی مثالیں ایسی سامنے آئی ہیں جن میں غیر ذمہ دارانہ طور پر حلال کے سرٹیفکیٹ جاری کر دیئے گئے ہیں، اس لئے احتیاط اس میں ہے کہ ایسی مرغی کے گوشت سے پرہیز کیا جائے، لیکن ایسی صورت میں[1] حاجت کے وقت خریدار کو اسکے کھانے میں معذور قرار دینے کی گنجائش ہے۔

دار الافتاء

[1] اس صورت سے مراد یہ ہے کہ معتبر مسلمان ملک میں یہ صورت پیش آئے کیونکہ سوال مشرق وسطیٰ سے متعلق ہے

00990992

احقر محمود اشرف غفر اللہ
٨/٥/١٤٣٧ھ
17-02-2016

جسکی وجوہات مندرجہ ذیل ہیں:

(ا) مسلمان ملک میں حلال کہہ کر گوشت بیچا یا کھلایا جارہا ہو تو اسمیں اصل یہ ہے کہ وہ حلال ہو، اور عام حالات میں یہ تحقیق ضروری نہیں ہے کہ وہ کہاں ذبح ہوا؟ اور کس نے کس طرح ذبح کیا؟ جیسا کہ مندرجہ ذیل عبارات سے معلوم ہوتا ہے۔

**صحيح البخاري-(١٠ / ١٩٧)**

٥٥٠٧ – حدثنا محمد بن عبيد الله حدثنا أسامة بن حفص المدني عن هشام بن عروة عن أبيه عن عائشة رضي الله عنها أن قوما قالوا للنبي صلى الله عليه وسلم إن قوما يأتونا باللحم لا ندري أذكر اسم الله عليه أم لا فقال سموا عليه أنتم وكلوه قالت وكانوا حديثي عهد بالكفر،

**فتح الباري – ابن حجر – (٩ / ٦٣٥)**

ويستفاد منه أن كل ما يوجد في اسواق المسلمين محمول على الصحة وكذا ما ذبحه اعراب المسلمين لأن الغالب إنهم عرفوا التسمية وبهذا الأخير جزم بن عبد البر فقال فيه أن ما ذبحه المسلم يؤكل ويحمل على أنه سمي لأن المسلم لا يظن به في كل شيء الا الخير حتى يتبين خلاف ذلك

**المستدرك على الصحيحين للحاكم (٤/ ١٤٠)**

٧١٦٠ – حدثنا أبو العباس محمد بن يعقوب، ثنا الربيع بن سليمان، ثنا أسد بن موسى، ثنا مسلم بن خالد، حدثني زيد بن أسلم، عن سمي، عن أبي صالح، عن أبي هريرة، رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: «إذا دخل أحدكم على أخيه فأطعمه طعاما فليأكل منه ولا يسأله عنه وإن سقاه شرابا فليشرب منه ولا يسأله عنه» هذا حديث صحيح الإسناد ولم يخرجاه، وله شاهد صحيح على شرط مسلم وحده "

[التعليق – من تلخيص الذهبي]

**٧١٦٠ – صحيح**

**مجمع الزوائد – (٨ / ٣٢٩)**

١٣٦٣٢ – عن أبي هريرة قال : قال رسول الله صلى الله عليه و سلم : إذا دخل أحدكم على أخيه المسلم فأطعمه طعاما فليأكل من طعامه ولا يسأل عنه وإن سقاه شرابا فليشرب من شرابه ولا يسأل عنه

رواه أحمد وأبو يعلى وفيه مسلم بن خالد الزنجي وثقه ابن معين وغيره وضعفه أحمد وغيره وبقية رجالهما رجال الصحيح

**شعب الإيمان – البيهقي – (٥ / ٦٧)**

٥٨٠١ – أخبرنا أبو الحسن علي بن محمد المقرئ أنا الحسن بن محمد بن إسحاق ثنا أبو مسلم ثنا عبد الله بن رجاء ثنا مسلم بن خالد عن زيد بن أسلم عن سمي عن أبي صالح عن أبي هريرة قال : قال النبي صلى الله عليه و سلم : إذا دخل أحدكم على أخيه المسلم فليأكل من طعامه ولا يسأل ويشرب من شرابه ولا يسأل قال الشيخ ورواه سفيان بن عيينة عن ابن عجلان عن سعيد عن أبي هريرة : رواية قال : وهذا إن صح فلأن الظاهر أن المسلم لا يطعمه ولا يسقيه إلا ما هو حلال عنده۔

**مرقاة المفاتيح شرح مشكاة المصابيح – (١٠ / ١٦٧)**

((**عن أبي هريرة قال قال رسول الله إذا دخل أحدكم على أخيه المسلم فليأكل من طعامه ولا يسأل**)) أي من أين هذا الطعام ليتبين أنه حلال أم حرام((**ويشرب**)) بالجزم ((**من شرابه ولا يسأل**)) فإنه قد يتأذى بالسؤال وذلك إذا لم يعلم فسقه۔۔۔۔۔ ((**وقال**)) أي البيهقي ((**هذا**)) أي الحديث الأخير ((**إن صح فلان الظاهر أن المسلم**)) أي الكامل وهو غير الفاسق ((**لا يطعمه**)) أي أخاه المسلم ((**ولا يسقيه**)) بفتح الياء الأولى وضمها ((**إلا ما هو حلال عنده**)) إذ قد ورد لا يؤمن أحدكم حتى يحب لأخيه ما يحب لنفسه۔

**الفتاوى الهندية – (٣ / ٢١٠)**

رَجُلٌ اشْتَرَى مِنْ التَّاجِرِ شَيْئًا هَلْ يَلْزَمُهُ السُّؤَالُ أَنَّهُ حَلَالٌ أَمْ حَرَامٌ قَالُوا يُنْظَرُ إنْ كَانَ فِي بَلَدٍ وَزَمَانٍ كَانَ الْغَالِبُ فِيهِ هُوَ الْحَلَالَ فِي أَسْوَاقِهِمْ لَيْسَ عَلَى الْمُشْتَرِي أَنْ يَسْأَلَ أَنَّهُ حَلَالٌ أَمْ حَرَامٌ وَيُبْنَى الْحُكْمُ عَلَى الظَّاهِرِ، وَإِنْ كَانَ الْغَالِبُ هُوَ الْحَرَامَ أَوْ كَانَ الْبَائِعُ رَجُلًا يَبِيعُ الْحَلَالَ وَالْحَرَامَ يُحْتَاطُ وَيَسْأَلُ أَنَّهُ حَلَالٌ أَمْ حَرَامٌ.(مزید عبارات آخر میں نمبر ۳ تا ۶ کے تحت ملاحظہ فرمائیں)



**(۲)مسلمان کی خبر دیانات میں معتبر ہوتی ہے۔**

**الفتاوى الهندية – (٥ / ٣٠٨)**

خبر الواحد يقبل في الديانات كالحل والحرمة والطهارة والنجاسة إذا كان مسلما عدلا ذكرا أو أنثى حرا أو عبدا محدودا أو لا، ولا يشترط لفظ الشهادة والعدد، كذا في الوجيز للكردري، وهكذا في محيط السرخسي والهداية، ولا يقبل قول الكافر في الديانات إلا إذا كان قبول قول الكافر في

المعاملات يتضمن قوله في الديانات، فحينئذ تدخل الديانات في ضمن المعاملات فيقبل قوله فيها ضرورة هكذا في التبيين.

**البحر الرائق – (٨ / ١٩٣)**

وفي جامع الجوامع: من اشترى لحما وعلم أنه ذبيحة مجوسي وأراد الرد فقال البائع: الذابح مسلم لا يرد ويحل أكله مع الكراهية (مزید عبارات آخر میں نمبر ۷،۸ کے تحت ملاحظہ فرمائیں)

مذکورہ بالا دو اصولوں کا تقاضہ یہ ہے کہ مسلم ممالک میں حلال کہکر فروخت کیا جانے والا گوشت حلال ہو، البتہ چونکہ یہ معلوم ہے کہ مشرقِ وسطیٰ کے ان ممالک میں بکثرت گوشت غیر مسلم ممالک سے درآمد ہوتا ہے، اور اس پر جو حلال سرٹیفکیٹ ہوتا ہے، اس کے بارے میں بھی پورا اطمینان نہیں ہوتا کہ وہ شرائطِ شرعیہ کے تحقق کا اطمینان کر کے جاری کیا گیا ہے، اس سے شبہ پیدا ہوتا ہے، اور عام اصول یہ ہے کہ شبہ کی صورت میں گوشت حلال نہیں ہوتا، لیکن غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ شبہۃ الشبہ ہے جو معتبر نہیں اسلئے کہ گوشت کا ماخذ معلوم نہ ہونے کی صورت میں ایک شبہ تو یہ ہے کہ وہ کسی غیر مسلم ملک میں ذبح ہوا یا نہیں؟ دوسرا شبہ یہ ہے کہ حلال کا سرٹیفکیٹ جاری کرنے والے نے شرائطِ شرعیہ کا لحاظ کیا یا نہیں؟ اس طرح یہ شبہۃ الشبہۃ کے درجے میں پہنچ گیا، اور شبہۃ الشبہ کی بنیاد پر اصل کو ترک کرنا واجب معلوم نہیں ہوتا، لہٰذا مسلمان ملک میں مسلمان کے فروخت کردہ گوشت کو حلال سمجھنے کی گنجائش ہے، تاہم صحیح صورتحال واضح ہونے تک اگر کوئی اپنے طور پر اجتناب کرے تو بہتر ہے۔

**البحر الرائق شرح كنز الدقائق ومنحة الخالق وتكملة الطوري – (٦ / ١٠٦)**

والشبهة تنزل إلى شبهة الشبهة، والشبهة هي المعتبرة دون النازل عنها.

**فتح القدير للكمال ابن الهمام (٦/ ٤٧٤)**

والشبهة تنزل إلى شبهة الشبهة، والشبهة هي المعتبرة دون النازل عنها

**فتح القدير للكمال ابن الهمام (١٠/ ٢٥٨)**

قد تقرر عندهم أن الشبهة معتبرة دون شبهة الشبهة



**(۴)حاشية ابن عابدين (رد المحتار) – (٦ / ٤٧٦)**

(قوله لوقوع الشك إلخ) فيه أن الظاهر من حال البازي الذي طبعه الاصطياد أنه غير مرسل وغير مملوك لأحد، بخلاف الذابح في بلاد الإسلام فإن الظاهر أنه تحل ذبيحته وأنه سمى، واحتمال عدم ذلك موجود في اللحم الذي يباع في السوق، وهو احتمال غير معتبر في التحريم قطعا.......... فالأولى أن

يقال: إن كان الموضع مما يسكنه أو يسلك فيه مجوسي لا يؤكل وإلا أكل، ولا يتعرض بشأن ترك التسمية عمدا فإن الظاهر من حال المسلم والكتابي التسمية لأنه يعتقدها دينا، وخلاف هذا موهوم لا يعارض الراجح. اهـ ح.

**(٥)فتاوى قاضيخان – (٣ / ٢٤٤)**

قال بعضهم إذا دعاه المجوسي أو النصراني إلى طعامه يكره للمسلم أن يأكل و إن قال اشتريت اللحم من السوق لأن المجوسي يبيح المنخنقة و الموقوذة و النصراني لا ذبيحة له * و إنما يأكل هو ذبيحة المسلم أو يخنق * و إن كان الداعي إلى الطعام يهوديا فلا بأس للمسلم أن يأكل طعامه لأن اليهودي لا يأكل إلا من ذبيحة اليهودي أو المسلم *

**(٦)بحوث في قضايا فقهية معاصرة – (١ / ٤١٦)**

حكم ما جهل ذابحه:

إذا جهل الذابح وطريق ذبحه، فإن ذلك لا يخلو من أحوال آتية:

١ – إذا كان البلد مسلما، بمعنى أن أغلبية سكانها مسلمون، فما يوجد في أسواق ذلك البلد يحل أكله، ولو لم نعرف الذابح بعينه، أو لم نعرف هل سمي على الذبيحة أم لا؛ لأن ما وجد في بلاد الإسلام يحمل على كونه موافقا للأحكام الشرعية، ونحن مأمورون بإحسان الظن بالمسلمين, والأصل في ذلك حديث عائشة رضي الله عنها:

((أن قوما قالوا للنبي صلى الله عليه وسلم: إن قوما يأتوننا بلحم لا ندري أذكر اسم الله عليه أم لا، فقال: سموا عليه أنتم وكلوه)) . قالت: وكانوا حديثي عهد بالكفر (١) . وقال الحافظ ابن حجر في شرح هذا الحديث: "قال ابن التين: وأما التسمية على ذبح تولاه غيرهم من غير علمهم فلا تكليف عليهم فيه، وإنما يحمل على غير الصحة إذا تبين خلافها، ويحتمل أن يريد أن تسميتكم الآن تستبيحون بها أكل ما لم تعلموا أذكر اسم الله عليه أم لا، إذا كان الذابح ممن تصح ذبيحته إذا سمي. ويستفاد منه أن كل ما يوجد في أسواق المسلمين محمول على الصحة، وكذا ما ذبحه أعراب المسلمين، لأن الغالب أنهم عرفوا التسمية، وبهذا الأخير جزم ابن عبد البر) (٢) . ثم قول عائشة رضي الله عنها: "وكانوا حديثي عهد بالكفر"يدل على أنه كان يخشى منهم أن لا يعرفوا وجوب التسمية عند الذبح، ومع ذلك أجاز رسول الله صلى الله عليه وسلم أكل اللحم، لأن أمر المسلم، وإن كان جاهلا، يحمل على الصحة ما لم يتيقن المرء أنه باشر عملا على غير وجهه

الصحيح. وإلى هذا المعنى أشار البخاري رحمه الله حيث ترجم على هذا الحديث: (باب ذبيحة الأعراب ونحوهم) وقد وقع التصريح بكونهم من الأعراب في رواية النسائي، كما حكى عنه الحافظ في الفتح, والأعراب يقل علمهم عادة.

٢- أما إذا كان غالب أهل البلد من الكفار غير أهل الكتاب، فاللحم المعروض للبيع في السوق لا يحل للمسلمين، حتى يتبين بيقين أو بالظن الغالب أن هذا اللحم بعينه ذبحه مسلم أو كتابي بالطريق المشروع. وهذا ظاهر جدا.

٣- وكذلك الحكم إذا كان أهل البلد مختلطين ما بين مسلم ووثني أو مجوسي؛ لأن ما وقع فيه الشك لا يحل حتى يتبين كونه حلالا، والدليل على ذلك حديث عدي بن حاتم رضي الله عنه الذي مر فيما قبل، حيث حرم رسول الله صلى الله عليه وسلم الصيد الذي شارك في اصطياده كلاب أخرى.

٤- أما إذا كان غالب أهل البلد من أهل الكتاب، فالأصل فيه ما سبق من حكم بلاد المسلمين، فإن أهل الكتاب حكمهم في أمر الذبيحة حكم المسلمين, لكن إذا عرف باليقين أو بالظن الغالب أن أهل الكتاب في ذلك البلد لا يذبحون الحيوان بالطريق المشروع، فلا يحل أكل اللحم حتى يتبين أن هذا اللحم بعينه حصل بالذكاة المشروعة، وهذا هو الحال في معظم البلاد الغربية اليوم, كما سنذكره إن شاء الله تعالى.

**(٧)البحر الرائق، دارالكتاب الاسلامي (٨/ ٢١٢)**

قال – رحمه الله –:

(ويقبل قول الكافر في الحل والحرمة) قال الشارح وهذا سهو لأن الحل والحرمة من الديانات ولا يقبل قول الكافر في الديانات، وإنما يقبل قوله: في المعاملات خاصة للضرورة لأن خبره صحيح لصدوره عن عقل ودين يعتقد فيه حرمة الكذب والحاجة ماسة إلى قبول قوله لكثرة وقوع المعاملات اهـ.

أقول: الظاهر أن أصل عبارة المؤلف في الحل والحرمة الضمني فأسقط بعض الكتبة لفظ " الضمني " فشاع ذلك واشتهر حتى إذا كان خادم كافر، أو أجير مجوسي فأرسله ليشتري له لحما فقال اشتريت من يهودي، أو نصراني، أو مسلم وسعه أكله، وإن قال اشتريت من مجوسي لا يسعه فعلّه لأنه لما قبل قوله في حق الشراء منه لزم قبوله في حق الحل والحرمة ضرورة لما ذكرنا، وإن كان لا يقبل قوله فيه قصدا بأن قال: هذا حلال، أو هذا حرام ألا ترى أن

بيع الشرب وحده لا يجوز وتبعا للأرض يجوز وكم من شيء يصح ضمنا، وإن لم يصح قصدا كذا صرحوا به قاطبة ولو قال اشتريته من غير المسلم والكتابي فإنه يقبل قوله: في ذلك ويتضمن حرمة ما اشتراه كما صرحوا به أيضا. ـــــ بخلاف الديانات المقصودة لأنه لا يكثر وقوعها كالمعاملات ولا حرج في اشتراط العدالة ولا حاجة إلى قبول قول الفاسق لأنه متهم وكذا الكافر والصغير لأنهما متهمان فيها ـــــ قال – رحمه الله –: (والفاسق في المعاملات لا في الديانات) يعني يقبل قول الفاسق فيما ذكر لقوله تعالى {يا أيها الذين آمنوا إن جاءكم فاسق بنبإ فتبينوا ا} [الحجرات: ٦] والتبين التثبت وهو طلب البيان وذلك بالتحري وطلب الصدق في خبره لأن الفاسق قد يكون ذا مروءة فيستنكف عن الكذب وقد يكون ذا خسة لا يبالي عن الكذب فوجب طلب التحري فإن وقع تحريه على أنه صادق يقبل قوله: وإلا فلا والأحوط والأوثق أن يريقه ويتيمم، وفي المحيط ولو أخبر بذلك فاسق، أو من لا تعرف عدالته فإن غلب على ظنه صدقه قد يسمع قوله: وإلا فلا اهـ. ولا يقبل قول الذمي، وفي الخانية أي لأن الكافر يعتقد أن المسلم على دين باطل فيقصد الإضرار به للعداوة فيرجح الكذب في خبره فلا يجب التحري بل يستحب لأن احتمال الصدق قائم بخلاف ما لو أخبره فاسق فإن التحري يجب لاستواء الصدق والكذب فيه كذا في المحيط قال الشارح ولا يقبل في الديانات قول المستور في ظاهر الرواية وعن أبي حنيفة أنه يقبل

**(٨)البحر الرائق شرح كنز الدقائق – (٨ / ٢٢٧)**

ولا بد في قبول قوله إذا كان غير عدل أن يكون أكبر رأي السامع أنه صادق وقد مر في أول هذا الكتاب أن يقبل في المعاملات خبر الفاسق مطلقا ولا يقبل في الديانات قول الفاسق ولا المستور إلا إذا كان أكبر رأي السامع أنه صادق، فما ذكر هنا مخالف لما تقدم؛ لأن الذي اعتبر في الديانات دون المعاملات اعتبر هنا في المعاملات أيضا.

والجواب أن خبر الفاسق إنما يقبل في الديانات إذا حصل بعد التحري وفي المعاملات ذكر فخر الإسلام: خبر العدل يقبل فيها من غير تحر وهو المذكور في الجامع الصغير وفي موضع آخر يشترط فيها التحري وهو المذكور في كتاب الاستحسان فيشترط التحري في المعاملات استحسانا ولا يشترط التحري

فيها رخصة فما ذكر في أوله لبيان الرخصة وهو عدم التحري وما ذكر هنا بيان الاستحسان كما في التلويح ---------------- واللہ سبحانہ اعلم بالصواب

محمد سالم عفی عنہ

دار الافتاء جامعہ دار العلوم کراچی

۱۲/رجب/۱۴۳۶ھ

۲/مئی/۲۰۱۵ء

جواب درست ہے اور مسلمان ملک میں درآمد شدہ گوشت کے بارے میں اگر یہ بات بھی معلوم ہو کہ (۱) اس مسلمان ملک کی حکومت نے حرام اشیاء کی درآمد پر پابندی لگائی ہوئی ہے اور ان حرام اشیاء کی درآمد کو روکنے کے لئے ان کے یہاں ادارہ اور انتظام قائم ہے (۲) اس مسلمان ملک کے علماء کی اکثریت اسے حلال قرار دے کر اسے استعمال کرتی ہو تو جواب میں درج "شبهة الشبهة" اور زیادہ ضعیف ہو جاتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم

بندہ محمود اشرف غفر اللہ لہ

۱۲/رجب/۱۴۳۶

دار الافتاء

الجواب صحیح

الجواب صحیح
بندہ محمد تقی عثمانی عفی عنہ

الجواب صحیح
شاہ محمد تفضل علی

الجواب صحیح
بندہ محمد حسن عفی عنہ

الجواب صحیح